بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دُرُودِ اَکبر

# دُرُودِ تَاج ۔ دُرُودِ لکّھی

## فضائل اور چند تعارفی کلمات

زیرِ سرپرستی : شاہ محمّد افضل
قادری چشتی (صابری نظامی) قلندری
(المعروف "افضل سرکار")

ترجمہ درود شریف : قاضی علیم اللہ عارفی


پبلشرز :
حلقہ چشتیہ صابریہ عارفیہ
ملنے کا پتہ :
۶۸-۶۷ اوورسیز ہاؤسنگ سوسائٹی، بلاک ۷/۸، کراچی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دُرُودِ اَکبَر
# دُرُودِ تَاج ۔ دُرُودِ لَکّھی

## فضائِل اور چند تعارفی کلمات

زیرِ سرپرستی : شاہ محمّد افضل
قادری چشتی (صابری نظامی) قلندری
(المعروف "افضل سرکار")

---

ترجمہ درود شریف : قاضی علیمُ اللہ عارفی


پبلشرز :
حلقہ چشتیہ صابریہ عارفیہ
ملنے کا پتہ :
٦٨-٦٧ اوورسیز ہاؤسنگ سوسائٹی، بلاک ٧/٨ ۔ کراچی

# تاریخ اشاعت

ربیع الاوّل ۱۴۱۲ھ ۔ ستمبر ۱۹۹۱ء

تعداد ـــــــ (بار اوّل) ـــــــ ۲۰۰۰

تعداد ـــــــ (بار دوم) ـــــــ ۱۰۰۰

شعبان ۱۴۱۳ھ ۔ فروری ۱۹۹۳ء

تعداد ـــــــ (بار سوم) ـــــــ ۵۰۰

شوال المکرّم ۱۴۱۷ھ ۔ فروری ۱۹۹۷ء

تعداد ـــــــ (بار چہارم) ـــــــ ۱۰۰۰

رمضان المبارک ۱۴۲۳ھ ۔ دسمبر ۲۰۰۲ء

تعداد ـــــــ (بار پنجم) ـــــــ ۱۰۰۰

تعداد بار ششم محرم ۱۴۲۸ھ جنوری ۲۰۰۷ء ۲۰۰۰

# ترتیب

# انتساب

یہ عاجز بندی اپنی طرف سے اور اُن عاشقانِ رسول (صلّی اللہ علیہ و سلّم) جنہوں نے دامے ' درمے ' سخنے اِس میں حصّہ لیا بالخصوص میرے محترم دینی بھائی قاضی علیم اللہ عارفی صاحب کی طرف سے اس حقیرہدیہ کو بصد عجز و انکساری اور ہزاروں درود و سلام کے ساتھ اپنے پیارے آقا نبی مکرم تاجدارِ مدینہ، شفیع المذنبین، رحمتہُ اللّعالمین، سیّدالاوّلین و آخرین، فخرِ موجودات و کائنات حضور احمد مجتبےٰ محمدؐ مصطفےٰ صلّی اللہ علیہ و سلّم کی بارگاہِ اقدس میں پیش کرتی ہے۔

بیگم راشدہ صدّیقی
قادری چشتی ۔ صابری ۔ عارفی
المعروف رابعہ ثانی

# گذارشات

اپنے محترم دینی و یقینی بہنوں اور بھائیوں کے لئے درودِ
تاج ' درودِ اکبر اور درودِ لکھّی کو ایک جگہ اکٹھا کر کے پیش
کر رہی ہوں مجھے اللہ تعالیٰ سے اُمیدِ کامل ہے کہ اس سے
ان کو اور دیگر بندگانِ خدا کو فائدہ ہوگا۔ لیکن اس سے قبل
یہ ضروری سمجھا کہ درود شریف کی فضیلت میں چند احادیثِ
نبوی ؐ بھی لکھ دی جائیں ۔ تاکہ پڑھنے والے کے دل میں
ایک خاص ذوق و شوق کا جذبہ پیدا ہوجائے ۔ اور وہ ان
تینوں ادوار شریفہ کو حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کی محبت سے
سرشار ہوکر پڑھے ۔ تاکہ فیضانِ الٰہی کا اس کے دل و دماغ
اور رُوح پر نزول ہو ۔ اور اس کو حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم
کی سچّی محبت نصیب ہو ۔ جب سچّی محبت ہوگی تو پھر حضور

صلّی اللہ علیہ وسلّم کی سُنّت پر عمل کرنا اس کے لئے آسان ہو جائے گا۔

اگر کوئی خامی کتابت وغیرہ میں نظر آئے تو اسے خود اپنی کاپی میں صحیح کرلیں۔ ممنون ہونگی۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو اپنی اور اپنے پیارے حبیب حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کی محبت عطا فرمائے۔ آمین۔

بیگم راشدہ صدیقی
قادری۔چشتی۔صابری۔عارفی
المعروف رابعہ ثانی

# احادیثِ نبویؐ

(۱) حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں۔ فرمایا حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم نے کہ جو شخص مجھ پر ایک بار درود بھیجے گا اللہ تعالیٰ اس پر دس مرتبہ رحمت نازل کرے گا۔ اس کے دس گناہوں کو معاف فرمائے گا۔ اور دس درجے بلند فرمائے گا۔

(۲) حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ فرمایا رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے کہ قیامت کے دن لوگوں میں سب سے زیادہ میرے قریب وہ شخص ہو گا۔ جو مجھ پر کثرت سے درود بھیجنے والا ہو گا۔

(۳) حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسُول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم سے عرض کیا یا رسُولُ اللہ! مَیں آپ (صلّی اللہ علیہ وسلّم) پر کثرت سے درود بھیجتا

ہوں ۔ آپ ( صلّی اللہ علیہ وسلّم ) فرمائیں کہ میں اس کے لئے کتنا وقت مقرر کروں اپنے اعمال و اوراد میں سے ۔ آپ ( صلّی اللہ علیہ وسلّم ) نے فرمایا جس قدر تُو چاہے ۔ اگر زیادتی کرے گا تو تیرے لئے بہتر ہو گا ۔ میں نے عرض کیا آدھا وقت مقرر کردوں ۔آپ (صلّی اللہ علیہ وسلّم ) نے فرمایا جس قدر تُو چاہے اگر زیادہ کرے گا تو تیرے لئے بہتر ہو گا ۔ میں نے عرض کیا دو تہائی وقت مقرر کر دوں ۔ آپ ( صلّی اللہ علیہ وسلّم ) نے فرمایا جس قدر تو چاہے اگر زیادہ کرے گا تو تیرے لئے بہتر ہو گا ۔ میں نے عرض کیا اپنی دعا کا سارا وقت مقرر کر دوں یا رسُول اللہ ! آپ ( صلّی اللہ علیہ وسلّم ) نے فرمایا یہ کفایت کرے گا اور تیرے دین و دنیا کے مقاصد کو پورا کرے گا اور تیرے گناہ دور کئے جائیں گے ۔

(۴) حضرت فضالہ بن عبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ ایک روز جب کہ رسُول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم تشریف فرما تھے ۔ کہ ایک شخص حاضر ہوا اور نماز پڑھی اور پھر یہ دعا

مانگی " اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِیْ وَارْحَمْنِیْ " آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا ۔ اے نماز پڑھنے والے تُو نے جلدی کی ۔ جب تُو نماز پڑھے تو آخر میں بیٹھ کر خدا کی ایسی تعریف کر جو کہ اس کی عظمت کے مناسب ہو اور پھر مجھ پر درود پڑھ ۔ پھر مانگ اللہ سے جو چاہے ۔

(۵) عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ میں نماز پڑھ رہا تھا ۔ اور نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم تشریف رکھتے تھے اور حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی آپ (صلّی اللہ علیہ وسلّم) کے ساتھ تھے ۔ جب میں نماز کے بعد بیٹھا تو خدا کی تعریف کی پھر حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم پر درود بھیجا ۔ پھر اپنے لئے دعا کی ۔ یہ سُن کر آپ (صلّی اللہ علیہ وسلّم) نے فرمایا مانگ، دیا جائے گا ۔ مانگ، دیا جائے گا ۔

(۶) حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ دعا اس وقت تک آسمان اور زمین کے درمیان معلّق رہتی

ہے اور اس میں کوئی چیز اُوپر نہیں چڑھتی جب تک کہ تو درود نہ بھیجے اپنے نبی (صلّی اللہ علیہ وسلّم) پر۔

---

# چند ضروری باتیں

تمام عبادات جو ہیں ان کے منظور ہونے کے متعلق کچھ نہیں کہا جا سکتا۔ مگر درود شریف کی قبولیت میں کوئی شبہ نہیں۔ کیونکہ یہ ایک ایسا وظیفہ ہے کہ اس کا حکم کلامِ پاک میں اللہ تعالیٰ نے خود دیا ہے۔ فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے نبی (صلّی اللہ علیہ وسلّم) پر درود شریف بھیجتے ہیں۔ اے ایمان والو! تم بھی نبی (صلّی اللہ علیہ وسلّم) پر اس طرح درود بھیجو۔ جیسا کہ حق ہے۔ اللہ کے وظیفے کے منظور نہ ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

درود شریف کے پڑھنے میں بڑی احتیاط لازم ہے۔ پڑھنے والے کے مُنہ میں سے کسی قسم کی بدبو نہیں آنی چاہئے۔ لہسن، پیاز، ادرک، مچھلی وغیرہ وغیرہ۔ بعض لوگوں کے منہ میں بدبو کا مرض ہوتا ہے۔ انہیں چاہئے کہ منہ میں الائچی رکھیں۔ زبان سے گالم گلوچ یا فحش گفتگو نہ کریں۔

غیبت یا چغلی نہ کریں ۔ جھوٹ نہ بولیں ۔ اس کے علاوہ درود شریف کا وظیفہ ہو یا کوئی اور ۔ اس کے لئے صدقِ مقال اور اکلِ حلال لازمی ہے اور صغیرہ و کبیرہ گناہ سے بچنا فرض ہے ۔

اکثر شکایت کی جاتی ہے کہ وظیفہ پڑھا مگر کچھ فائدہ نہ ہوا ۔ جب تحقیقات کی گئی تو معلوم ہوا کہ صاحب نہ تو نماز پڑھتے ہیں اور نہ روزہ رکھتے ہیں اور نہ زکوٰۃ دیتے ہیں ۔ حالانکہ یہ تینوں دین کے ستون ہیں ۔ اس کے علاوہ حرام حلال روزی کی کوئی تمیز نہیں ۔ اور وہ شاید یہ سمجھتے ہیں کہ یہ حرام روزی' حلال میں ملادیں گے تو خود بخود یہ حرام روزی ملنے کے ساتھ ہی حلال ہوجائے گی ۔ پھر تردّد و فکر کیسا ۔ ظاہر ہے ایسی صورت میں وظیفہ پڑھنے کی تکلیف نہیں کرنا چاہئے ۔ اصول کی تو بات یہ ہے کہ جب انسان کو کوئی تکلیف پہنچے تو وہ اپنا محاسبہ کرے ۔ اور اپنے اندر جو جو گناہ دیکھے ان سے اللہ کی بارگاہ میں سچے دل سے توبہ کرے ۔ اللہ تعالیٰ اس کی توبہ قبول فرماکر اس کے ظاہر و باطن کو پاک

فرمادے گا۔ جب یہ صورت ہوگی۔ تو زبان وظیفہ پڑھنے کے لائق ہوجائے گی۔ اس کے بعد یہ چاہئے کہ جب وظیفہ پڑھے تو اس سے پہلے اپنے کپڑوں پر خوب خوشبو لگائے (خوشبو میں عطرِ گلاب کو فضیلت ہے) کپڑے صاف ستھرے پہنے اور بہتر یہ ہے کہ کپڑوں کا ایک جوڑا صرف وظیفے کے لئے رکھ لیا جائے۔ اور پھر سب چیزوں کو بھول کر اللہ تعالیٰ سے سچی لَو لگا کر اور صحیح نیّت سے اور کمال عاجزی سے وظیفہ کو پڑھا جائے۔ بہتر یہ ہو گا کہ وظیفہ پڑھنے کے لئے گھر میں کوئی ایک جگہ مقرر کر دی جائے اور پڑھتے وقت اگربتّی بھی لگائی جائے تو اس کی خوشبو سے زیادہ برکت ہوگی۔

جب وظیفہ پڑھے تو جسم کو ڈھیلا رکھے۔ جس سے عاجزی ظاہر ہو۔ انکساری ظاہر ہو اور منہ بھی عاجزانہ بنالے اور وظیفہ بھی نہایت عاجزی اور انکساری سے پڑھے۔ سب سے ضروری بات جو ہے وہ بندے اور اللہ کا تعلّق ہے۔ اس لئے یقین صحیح رکھے۔ گمان نیک رکھے کہ انشاء اللہ میرا یہ

وظیفہ کامیاب ہوگا ــــــ وظیفہ شروع کرنے سے پہلے اپنی حیثیت کے مطابق ایک، تین، پانچ، گیارہ یا اکیس روپے کسی غریب کو صدقہ دے اور صدقہ دیتے وقت یہ عرض کرے کہ اللہ تعالیٰ یہ قلیل صدقہ تیری جناب کے لائق نہیں، تو اندک پذیر اور بسیار بخش ہے۔ میرے صغیرہ اور کبیرہ گناہوں کو معاف فرما اور اس صدقے کی برکت اور اپنی رحیمی و کریمی کے صدقے مجھے اس وظیفے میں کامیابی عطا فرما۔ اور اس میں جو خامیاں رہ جائیں انہیں پُورا فرما۔

دُعا عبادت کا مغز ہے۔ اور اس کا بھی ایک سلیقہ اور طریقہ ہے۔ سائل کو چاہیئے کہ دعا کو سجدے میں مانگے اس لئے کہ سجدے میں انسان اللہ تعالیٰ کے بہت ہی قریب ہوتا ہے۔ اور سجدہ بذات خود اس کے جسم کو نہایت عاجزی کی حالت میں لے آتا ہے۔ جب سائل تین بار یا پانچ بار تسبیح پڑھ چکے تو سجدے میں اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا نہایت ہی عاجزی سے بیان کرے۔ اس کے بعد حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم پر

درود شریف بھیجے ۔ پھر عاجزی اور انکساری سے اپنی حاجت طلب کرے اور پھر درود شریف پڑھے ۔ اور پھر سجدے میں سے سر اٹھائے ۔

اکثر لوگ علماء اور مشائخ سے دریافت کرتے ہیں کہ کون سے درود شریف پڑھیں ۔ وہ ان کو درود شریف بتاتے وقت درود شریف کے پڑھنے کی اجازت بھی دے دیتے ہیں ۔ جن لوگوں کو درود شریف پڑھنے کا شوق ہے ان کو چاہئے کہ جو درود شریف ان کو اچھا لگتا ہے ۔ تو پھر اسی درود شریف کو ورد بنالیں ۔ اور روزانہ پڑھیں ۔ اور جب کاروبار میں مصروف ہوجائیں تو وقفے وقفے سے وہ اپنا درود شریف پڑھتے رہیں ۔ انشاء اللہ تعالیٰ ان کو بھی ایک عجیب سی روحانیت اور نورانیت عطا ہوگی ۔ درود شریف کے لئے بہت احتیاط برتنی چاہئے ۔ جو درود شریف فجر یا عشاء کی نماز کے بعد پڑھا جائے تو اس کی برکت اور ہے ۔ کیونکہ اس وقت نماز کی وجہ سے باوضو ہوتے ہیں۔ اب رہا معاملہ دن کا اس میں بھی جہاں

تک ہو سکے باوضو رہے ۔ مگر کسی مجبوری کے تحت اگر دن
میں باوضو نہ رہ سکتا ہو تو وہ بغیر وضو کے ہی پڑھ سکتا ہے ۔

درود شریف پڑھنے کا اگر ناغہ ہو جائے تو اس کی قضا بھی
ادا کرے ۔ یعنی بطور قضا دوسرے وِرد اور اپنے روز مرّہ
وظیفے کے ساتھ گذشتہ روز کا وظیفہ پڑھے ۔ ورنہ کسی
مصیبت میں مبتلا ہونے کا خطرہ ہے ۔ ( یہ ان لوگوں کے لئے
ہے جو کسی درود شریف کا روزانہ اور بلا ناغہ وِرد کرتے ہیں ۔
ان کو قضا دینی چاہئے ۔ جو کبھی کبھی پڑھتے ہیں ان کو قضا
پڑھنے کی ضرورت نہیں ہے ) ۔

اب کوئی چاہے کہ اس وظیفے کے ذریعے سے اس کو
بے شمار برکتیں نصیب ہوں تو وہ اپنے اندر ذوق و شوق اور
پیارے آقا صلّی اللہ علیہ وسلّم کی محبت کو قلب میں پیدا
کرے اور وہ ہفتے میں کم از کم ایک بار کچھ اوراد ' کچھ کلامِ
پاک یا سپارے پڑھ کر ہدیہ ایصال کرے ۔ اس کے بعد
روضۂ اطہر کا تصوّر کرے ۔ آنکھیں بند کرے اور بڑی عاجزی

سے عرض کرے کہ یا رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم میری طرف بھی نظرِ کرم فرمائیں۔

اب اگر کوئی شخص درود شریف پڑھتا ہو اور تب بھی اس کی مشکلیں حل نہ ہوتی ہوں تو پھر سمجھ لے کہ وہ شخص درود شریف ٹھیک طرح سے نہیں پڑھتا۔ اور اس میں ذوق و شوق تو ہے مگر حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم سے محبت پیدا نہ کرسکا۔ یاد رکھیں کہ حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کی توجّہ خاص اسے نصیب نہ ہوئی۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ درود شریف پڑھنے سے اس کو ثواب حاصل نہیں ہوگا۔ نہیں ایسا نہیں ہے۔ ثواب تو انشاء اللہ ضرور عطا ہوگا۔

---

# فضائلِ درودِ اکبر

(١) جو شخص بھی اس درود کو روز پڑھتا ہے اسے انشاء اللہ تعالیٰ حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کی زیارت نصیب ہوگی۔

(٢) اگر کوئی شخص سخت پریشانی میں ہو تو ١٣ ' ١٤ اور ١٥ کا روزہ رکھے اور عشاء یا تہجّد کے بعد اس درود کو پڑھے اور سجدہ میں دعا مانگے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی پریشانی دُور ہو جائے گی۔

(٣) اگر روحانی منزل رُکی ہوئی ہو تو فجر سے پہلے اِس درود کو ایسے پڑھیں جیسے کہ پڑھنے والا حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کے دربارِ عالی میں حاضر ہو اور یہ محسوس کریں کہ حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کی نگاہِ کرم ہم پر ہے۔

(٤) جس گھر میں یہ درود ایک دفعہ روزانہ پڑھا جائے اس گھر پر فرشتے کا گذر ہوتا ہے اور خاص رحمتوں کی بارش ہوتی

ہے جس گھر میں اس طرح یہ درود پڑھا جاتا ہے وہاں اگر کوئی مصیبت پڑے تو اس درود کے سبب سے فائدہ ہوگا۔

۵ اگر جمعہ کے بعد یہ درود پڑھا جائے تو حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کی خاص محبت عطا ہوتی ہے اور حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کی مجلس کی زیارت ہوتی ہے۔

٦ جو شخص ایک تسبیح استغفار، ایک تسبیح کلمۂ طیّبہ، ایک تسبیح یَااَللّٰہُ یَارَحْمٰنُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ اور ایک دفعہ درودِ اکبر پڑھتا ہے اس کی قبر میں ایسا نُور ہوگا کہ دوسرے مُردوں کی بھی شفاعت کرے گا۔

۷ جو شخص اُوپر درج کئے ہوئے طریقہ سے پڑھتا ہے وہ مستجابُ الدّعوات ہو جاتا ہے۔ اگر وہ درود پڑھ کر کسی بیمار اور مریض پر پُھونک دے تو انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو شفاء ہوگی اور اگر کوئی پریشانی میں ہو تو اس طریقہ سے درود اکبر پڑھ کر دعا مانگی جائے تو وہ دعا مقبول ہوگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

---

# فضائلِ درودِ تاج

(۱) عروج چاند پہلے جمعہ کی شب بعد نماز عشاء قبلہ رخ ۱۷۰
بار درودِ تاج، 11 بار درود شریف "صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْکَ یَا مُحَمَّدُ"
گیارہ دن تک پڑھ کر سو جائیں ۔ انشاء اللہ تعالیٰ حضور صلّی
اللہ علیہ وسلّم کی زیارت ہوگی ۔

(۲) قلب کی صفائی کے لئے فجر کے بعد روزانہ سات بار
پڑھیں ۔

(۳) مکاشفہ غیبی کے لئے عصر اور عشاء کے بعد روزانہ 11
بار درود شریف، ۱۰۰ سو بار یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ
اور پھر ۳ بار درود تاج پڑھیں ۔

(۴) ظالم حاکم کے ظلم اور دشمنوں کی دشمنی سے نجات کے
لئے ۱۴۱ بار درودِ تاج اوّل و آخر 11 بار درود شریف عشاء کے
بعد چالیس دن تک پڑھیں ۔

(۵) رنج و غم اور پریشانی سے نجات کے لئے عشاء کے بعد ۴۱ بار درودِ تاج ۴۰ دن تک پڑھیں۔

(٦) رزق میں خیر و برکت کے لئے روزانہ فجر کے بعد ۷ بار درودِ تاج پڑھیں۔

(۷) کسی قسم کی بیماری ظاہری یا باطنی سے نجات کے لئے ہر نماز کے بعد ایک بار درودِ تاج اور ۱۱ بار بیماری کا خیال کرتے ہوئے "دَافِعِ الْبَلَآءِ وَالْوَبَاءِ وَالْقَحْطِ وَالْمَرَضِ وَالْاَلَمِ" کا تکرار کریں عاجزی کے ساتھ۔ انشاء اللہ شفاء ہوگی۔

(۸) ایسا شخص جسکا کوئی کام اس بُری طرح اٹکا ہو کہ کسی طرح حل نہ ہو یا وہ شخص جس کے رزق میں اتنی تنگی ہو کہ فاقہ ہو اور کوئی نوکری نہ ملے، کہیں سے کوئی قرضہ نہ ملے، جدھر بھی جائیں ناکامی ہو وہ روزہ رکھے اور اپنے گھر میں بیٹھے جہاں کوئی دوسرا نہ آئے۔ درودِ تاج اتنا پڑھے جتنا ہو سکے کسی سے رابطہ نہ رکھے۔ صرف مصیبت یاد کرے اور دل میں یہ خیال کرے کہ جیسے ہی درودِ تاج حضور صلّی اللہ علیہ

وسلّم کے دربار میں پیش ہو میری مصیبت ختم ہوجائے ۔ اور اس طرح درودِ تاج کا وِرد جاری رکھے جب تک مدد کی خبر نہ آئے ۔ یہ عمل تین دن ' سات دن یا گیارہ دن تک جاری رکھیں ۔ انشاء اللہ تعالیٰ تیسرے ' ساتویں یا گیارہویں دن کوئی نہ کوئی خبر آجائے گی ۔

---

# فضائلِ درودِ لکھی

درودِ لکھی حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم نے محمود غزنوی رحمتہ اللہ علیہ کو عطا فرمایا تھا۔ روایت ہے کہ محمود غزنوی رحمتہ اللہ علیہ پہلے بہت ظالم اور جابر بادشاہ تھا۔ ایک دفعہ وہ ایک ویرانے سے گذر رہا تھا تو دیکھا کہ ایک درخت پر دو اُلّو بیٹھے ہوئے باتیں کر رہے ہیں۔ محمود غزنوی نے فوراً اپنے وزیر سے کہا کہ تم کہتے تھے کہ تم جانوروں کی بولیاں جانتے ہو۔ بتاؤ کہ یہ دو اُلّو آپس میں کیا باتیں کر رہے ہیں۔ وزیر نے توقف کیا اور اس طرح ظاہر کیا جیسے کہ وہ ان کی باتیں دھیان سے سُن رہا ہے۔ اس کے بعد وہ بادشاہ سے مخاطب ہوا کہ میں نے ان دونوں کی باتیں سُن لی ہیں مگر جب تک جان کی امان نہ پاؤں عرض کرنے کی جرأت نہیں کر سکتا۔ بادشاہ نے کہا کہ ہم نے تمھیں امان دی اور اب کہو کہ یہ کیا

کہہ رہے ہیں ۔ اس نے کہا کہ ایک اُلّو کا بچّہ جوان ہے اور شادی کے قابل ہے ۔ اور دوسرے کی بچی جوان ہے ۔ اور شادی کے قابل ہے ۔ رشتے ناطے کی بات ہو رہی ہے ۔ لڑکے والا جہیز میں تین سو ویران گاؤں مانگتا ہے ۔ لڑکی والا کہتا ہے ۔ کچھ گاؤں کم ہیں ۔ ابھی اتنے ہی لے لو ۔ بہت جلد ہی میں تمھیں اس سے بھی زیادہ ویران گاؤں دے دوں گا ۔ اللہ تعالیٰ محمود غزنوی رحمتہ اللہ علیہ کو سلامت رکھے ۔ جس رفتار سے اس نے تباہی مچائی ہوئی ہے ۔ اس حساب سے تو یہ چند دنوں کی بات ہے ۔ جتنے گاؤں کہو گے دے دوں گا ۔ کہتے ہیں کہ محمود غزنوی رحمتہ اللہ علیہ کے دل کو بڑی چوٹ لگی ۔ زندگی میں ایک عجیب تغیّر آیا ۔ حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم سے اتنی محبت ہوگئی کہ ہر روز اور شب میں ایک لاکھ مرتبہ دورد شریف ختم کرتا ۔ نتیجہ یہ ہوا کہ امورِ سلطنت رُک گئے ۔

ایک روز خواب میں حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم تشریف

لائے۔ فرمایا اے محمود تو کس کام میں لگ گیا ہے۔ عرض کیا آپ (صلّی اللہ علیہ وسلّم) کی محبت کی وجہ سے مجبور ہوں۔ جب تک ایک لاکھ مرتبہ درود شریف نہیں پڑھتا دل چین نہیں پکڑتا۔ آپ (صلّی اللہ علیہ وسلّم) نے اس کے سامنے ایک درود پڑھا اور فرمایا کہ یہ درود شریف تم روزانہ ایک بار پڑھ لیا کرو تو اس کا ثواب تمھیں اتنا ہی ملے گا جتنا ایک لاکھ مرتبہ درود شریف پڑھنے کا۔ اب امورِ سلطنت کی طرف دھیان دو۔ رعایا کو بہت تکلیف ہے۔ حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم نے ایسا روحانی تصرف فرمایا کہ جب صبح محمود رحمتہ اللہ علیہ اٹھا تو اسے یہ درود شریف اَزبر یاد تھا۔ اور پھر وہ روزانہ اسے ایک بار پڑھتا تھا اور دن میں امورِ سلطنت کی طرف دھیان دیتا تھا۔ اسی وجہ سے یہ درود شریف "درودِ لکھی" کے نام سے مشہور ہوا۔ اب درودِ لکّھی کے فضائل بیان کئے جاتے ہیں۔

——— ہر نماز کے بعد درودِ لکّھی اس طرح پڑھا جائے:

ایک بار نماز فجر کی سنّتوں اور فرض کے درمیان اور دو بار فرض کے بعد۔

دوسری تمام نمازوں میں فرضوں کے بعد صرف ایک ایک بار پڑھے انشاء اللہ انجام بخیر ہو گا اور مرنے سے پہلے حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کی زیارت نصیب ہو گی۔

ـــــــ کسی مصیبت میں مبتلا ہو تو بعد نماز عشاء ۴۱ بار درودِ لکّھی اور ۴۱ بار عہد نامہ پڑھے پھر سجدے میں عاجزی سے دعا کرے۔ ایک ہفتہ مسلسل پڑھے اور اس کے بعد صرف جمعہ کے روز نماز عشاء کے بعد وظیفہ ایک دفعہ پڑھے۔ ۴۱ روز۔

ـــــــ جن پر جادو آسیب کے اثرات ہوں یا دشمنوں نے گھیرا کیا ہو اور ان کے ہاتھوں سخت تنگ ہوں تو وہ روزانہ فجر کی نماز کے بعد یا عشاء کی نماز کے بعد اول درودِ لکّھی ایک بار۔ اس کے بعد ہفت ہیکل اور شش قفل ایک ایک بار پھر اس کے بعد درودِ لکّھی۔ پھر

سجدے میں دعا کرے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ نجات ہوگی ۔

_____ دل کو بے سکونی ہو ، تجارت میں نقصان ہوتا ہو ۔ اولاد کی طرف سے پریشانی ہو تو ایک مرتبہ درودِ لکھّی اور ایک مرتبہ دعائے گنج العرش پھر ایک مرتبہ درودِ لکھّی پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ فضلِ ربّی ہوگا ۔

_____ جو طریقت کی راہ پر گامزن ہوں اور منزل کی دشواری یا رجعت لاحق ہوجائے وہ ایک بار درودِ لکھّی ایک مرتبہ دُعائے گنج العرش اور ایک سو بار " یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ " پھر ایک بار درودِ لکھّی شریف، اس کے بعد ایک سوبار " اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ " پڑھنے کے بعد پھر سجدے میں دعا مانگے ۔

_____ جو اپنے روز مرہ کے دنیاوی کام کاج کرنے میں سستی محسوس کریں وہ ایک بار درودِ لکھّی اور ایک سَو بار " عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ " پڑھیں پھر سجدے میں دعا کریں ۔

______ جن کا عبادت میں دل نہ لگتا ہو۔ وہ ایک بار درودِ لکھّی اور ایک سَو بار "یَارَحْمٰنُ" پڑھیں۔ پھر سجدے میں دعا مانگیں۔

______ حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کی زیارت کے لئے جمعرات اور جمعہ کی درمیانی شب بعد نمازِ عشاء گیارہ بار سورۃ مزّمّل شریف اور گیارہ بار درودِ لکھّی پڑھیں۔اس کے بعد دو رکعت نفل پڑھیں۔ ہر رکعت میں تین بار سورۃ اخلاص۔ پھر اس نفل کا اور سورۃ مزّمّل شریف اور درودِ لکھّی کا ثواب حضور نبی اکرم صلّی اللہ علیہ وسلّم کی خدمتِ اقدس میں پیش کر دیں۔ جب یہ وظیفہ پڑھیں تو حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کے روضۂ اطہر کا تصوّر مسلسل اور نہایت پیار و محبت سے رکھیں۔ بلکہ بہتر یہ ہوگا کہ اس وظیفے کے دوران یہ سمجھیں کہ آپ روضۂ اطہر کے سامنے پڑھ رہے ہیں۔ جب پڑھ چکیں تو پھر حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کی خدمتِ اقدس میں

تین بار نہایت عاجزی سے یوں کہیں :

" اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَاسَیِّدِ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ اَغِثْنِیْ وَاَمْدُدْنِیْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ "۔

_____ جس دل کو قناعت حاصل نہ ہو وہ ایک بار درودِ لکھی ایک سَو بار " یَاصَمَدُ "۔ ایک سَوبار " یَالَطِیْفُ " پڑھ کر داہنے ہاتھ پر پھونک مارے پھر ایک منٹ تک اپنے دل کے مقام پر اپنے مقصد کی نیت رکھتے ہوئے ہاتھ پھیرتا جائے۔

_____ جو لوگ دائماً مریض ہوں۔ صحت خراب رہتی ہو علاج سے بھی فائدہ نہ ہوتا ہو۔ وہ ایک بار درودِ لکھی ایک سَو بار " یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ " ایک سَو بار " یَابَاقِیُ " پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر پھونک مار کر پورے جسم پر تین بار ہاتھوں کو پھیر دیں۔

_____ جو قرض میں سخت مبتلا ہو تو وہ بعد نمازِ فجر یا بعد

نمازِ عشاء ایک بار "سُورۃ یٰسین" پڑھے اور اس دوران ہر "مُبِیْن" پر ایک بار درودِ لکھی شریف پڑھے۔ اس کے بعد سجدے میں دعا مانگے۔

_____ اگر کوئی شخص ایک بار درودِ لکھی۔ تین بار سُورۃ "وَالتِّین" تین بار "سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ" پڑھ کر اپنے تجارتی مال کو تصوّر میں لاکر اس پر پھونک مار دے تو اس میں خوب برکت ہو گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ

_____ اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کے دل میں صدق اور اخلاص پیدا ہوجائے تو وہ ایک بار درودِ لکھی اور ایک سَوبار"سورۃ اخلاص شریف بمعہ بِسمِ اللہ شریف" پڑھے۔

_____ جو صاحبِ کشف ہونا چاہے تو وہ ایک بار درودِ لکھی ایک ہزار بار "یا اللہ" پڑھے اور اس کے بعد پھر ایک بار درودِ لکھی پڑھے اور پھر سجدے میں دعا مانگے۔ صدقِ مقال اور اکلِ حلال لازمی ہے اور کبیرہ گناہ سے

بچنا شرط ہے۔

——— اگر کسی کی بینائی کم ہو جائے تو وہ فجر کی نماز کے بعد ایک بار درودِ لکھی اور ۴۱ بار "یَاشَکُوْرُ" پڑھ کر تھوڑے سے پانی کو ہتھیلی پر رکھ دے اور اس پر پھونک مار دے اور پھر اس پانی کو دونوں آنکھوں پر مل دے۔

——— اگر کوئی چاہے کہ لوگوں میں عزّت ہو تو ایک سَو بار "یَارَحِیْمُ" اور ایک بار درودِ لکھی پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ وہ اپنی مُراد پائے گا۔

---




بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیۡكَ یَارَسُوۡلَ اللّٰہِ

یارسُول اللہ (میرے آقا و مولا) آپ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیۡكَ یَانَبِیَّ اللّٰہِ

میرے آقا و مولا اللہ کے (برگزیدہ) نبی آپ کی بارگاہ میں درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیۡكَ یَاحَبِیۡبَ اللّٰہِ

میرے آقا و مولا اللہ کے حبیب آپ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیۡكَ یَاخَلِیۡلَ اللّٰہِ

(میرے آقا و مولا) اللہ کے دوست آپ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیۡكَ یَاصَفِیَّ اللّٰہِ

میرے آقا و مولا بارگاہِ الٰہی کی برگزیدہ ہستی آپ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاخَیْرَخَلْقِ اللّٰہِ

میرے آقا و مولا اللہ تعالیٰ کی تمام مخلوقات میں سب سے افضل آپ کے حضور درود وسلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَامَکِّیَّ اللّٰہِ

میرے آقا و مولا مکّہ والے رَب کے (پیارے) آپ کے حضور درود وسلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاقُرَیْشِیَّ اللّٰہِ

میرے آقا و مولا رَب کے (پیارے) قریشی آپ کے حضور درود وسلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَامَدَنِیَّ اللّٰہِ

میرے آقا و مولا رَب کے (پیارے) مدنی آپ کے حضور درود وسلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَامَنِ اخْتَارَہُ اللّٰہُ

میرے آقا و مولا رَب کی پسندیدہ ہستی آپ کے حضور درود وسلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَامَنْ عَظَّمَہُ اللّٰہُ

میرے آقا و مولا رَب نے آپ کو عظمت عطا کی آپ کے حضور درود وسلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاخَلِیْفَۃَ اللّٰہِ

میرے آقا و مولا رَب کے نائب آپ کے حضور درود وسلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاحَضْرَۃَ اللّٰہِ

میرے آقا و مولا رَب کی حضوری میں (مقرب ترین) آپ کے حضور درود وسلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا صَفْوَۃَ اللّٰہِ ؕ

میرے آقا و مولا، حامِلِ صفوتِ الٰہی آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا حُجَّۃَ اللّٰہِ ؕ

میرے آقا و مولا، دلیلِ ذاتِ باری آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَحْمَۃَ اللّٰہِ ؕ

میرے آقا و مولا، آپؐ (سراپا) رحمتِ الٰہی آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا نُوْرَ اللّٰہِ ؕ

میرے آقا و مولا، آپ ظہورِ نورِ الٰہی آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا مُحَمَّدُ رَّسُوْلَ اللّٰہِ ؕ

میرے آقا و مولا اللہ کے رسول حضرت محمدؐ آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا صَاحِبَ التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ ؕ

میرے آقا و مولا آپؐ معراج (قربِ خاص) سے سرفراز ہیں اور (مملکتِ الٰہی کے) تاجدار ہیں آپ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا صَاحِبَ الْحَوْضِ وَالْکَوْثَرِ ؕ

میرے آقا و مولا، آپؐ ساقیٔ حوضِ کوثر ہیں آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا صَاحِبَ الشَّفَاعَۃِ ؕ

میرے آقا و مولا، آپؐ کی شفاعت (مقبولِ الٰہی) ہے آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا صَاحِبَ النِّعْمَۃِ

میرے آقا و مولا، آپؐ سرچشمۂ نعمتِ الٰہی ہیں آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا خَاتَمَ النُّبُوَّۃِ وَالرِّسَالَۃِ

میرے آقا و مولا آپؐ کی ذاتِ پاک پر نبوتیں اور رسالتیں ختم ہیں آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا نَبِیَّ الْمَدَنِیِّ

میرے آقا و مولا، مدینہ منورہ والے نبیؐ، آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا نَبِیَّ الْحَرَمِیِّ

میرے آقا و مولا، حرمِ پاک والے نبیؐ، آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا نَبِیَّ الْعَرَبِیِّ

میرے آقا و مولا، عرب والے نبیؐ، آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا نَبِیَّ الْحِجَازِیِّ

میرے آقا و مولا، حجازی نبیؐ، آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا نَبِیَّ التِّھَامِیِّ

میرے آقا و مولا، تہامی نبیؐ، آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا نَبِیَّ الْھَاشِمِیِّ

میرے آقا و مولا، چشم و چراغ بنو ہاشم، آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَانَبِیَّ الْقُرَشِیِّ

میرے آقا و مولا، اہلِ قریش میں حاملِ نبوت، آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَانَبِیَّ الزَّکِیِّ

میرے آقا و مولا، پاکیزہ ہستی و نبیؐ، آپؐ کے حضور درود و سلام

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَانَبِیَّ الْاُمِّیِّ

میرے آقا و مولا، نبیِ اُمّی، آپؐ کے حضور درود و سلام

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع ساتھ نام اللہ بخشنے والے مہربان کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں سارے رسولوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ النَّبِیِّیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں سب نبیوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُؤْمِنِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں مومنوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُتَّقِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں نیکوکاروں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الصَّالِحِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں نیکوکاروں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُصْلِحِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں مخلوق کی اصلاح کرنیوالوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الصَّادِقِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں سچوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُصَدِّقِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں تصدیق (حقیقتِ الٰہی) کرنیوالوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الصَّابِرِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں صبر کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الشَّاهِدِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں مشاہدۂ الٰہی کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمَشْھُوْدِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں ان مقربینِ الٰہی کے جن کی گواہی دی گئی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُرَابِطِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں بندوں کو رب سے مربوط کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُنَجِّیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں نجات دلانے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُفْلِحِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں فلاحِ دارین پانے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُجِیْبِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں (اپنے سایۂ رحمت میں) قبول کرنیوالوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الزَّاهِدِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں پرستارانِ الٰہی کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ التَّآئِبِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں توبہ کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْخَآئِفِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں خوفِ خدا رکھنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْعَاطِفِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں نرمی کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْبَاکِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں (خوفِ خدا سے) رونے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقَآئِمِیْنَ
اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں قیام کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الرَّاکِعِیْنَ
اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں رکوع کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ السَّاجِدِیْنَ
اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں سجدہ کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُصَلِّیْنَ
اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں نمازیوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقَارِئِیْنَ
اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں قاریانِ کلامِ الٰہی کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقَاعِدِیْنَ
اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں نماز میں بیٹھنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْاَزْھَدِیْنَ
اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں زہد میں اولیٰ تر لوگوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُوْقِنِیْنَ
اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں یقین دلانے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُنَاجِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں ہم رازوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقَانِعِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں قناعت کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْحَافِظِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں حافظوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْجَآئِعِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں (رضائے الٰہی کیلئے) بھوکے رہنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْحَامِدِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں حمد کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُرْشِدِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں مرشدوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ النَّاظِرِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں بصیرتِ باطنی رکھنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُبَارَکِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں برکت والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُوَحِّدِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں توحید پر قائم رہنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقَآئِلِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں صاحب کلام بزرگوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمَنْصُوْرِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں اُنکے جنھیں نصرتِ الٰہی ملی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ النَّاصِرِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں مدد کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الظَّافِرِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں فتحمندوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْوَارِثِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں وارثوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُظَفَّرِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں فتحمندوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمَرْزُوْقِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں اُنکے جنھیں رزق (باطنی) ملا

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الرَّاغِبِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں رغبتِ الٰہی رکھنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُشْفِقِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں شفقت کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ السَّآئِحِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں روزہ رکھنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ التَّوَّابِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں توبہ کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمَالُوْفِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں محبانِ الٰہی کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُنِیْبِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں رجوع الی اللہ کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْعَابِدِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں عابدوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمَسَاکِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں مسکینوں کے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْمُوَافِقِيْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں رضائے الٰہی پر چلنے والوں کے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْمُرَافِقِيْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں نرمی کرنے والوں کے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْفَائِزِيْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں بامُرادوں کے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْعَامِلِيْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں عمل کرنے والوں کے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْعَائِذِيْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں رب کی پناہ مانگنے والوں کے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ سَيِّدِ النَّاجِيْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں نجات پانے والوں کے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الطَّاهِرِيْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں پاکیزہ ہستیوں کے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الظَّاهِرِيْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں (اپنے کمالات کیساتھ) ظاہر ہونے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ التَّابِعِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں تابعداروں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْفَاضِلِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں صاحبانِ فضیلت کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الشّٰکِرِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں شکر کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُتَطَھِّرِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں پاکیزگی پسند کرنیوالوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُطِیْعِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں فرمانبرداروں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمَرْحُوْمِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں رحم کئے جانے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمَغْفُوْرِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں مغفوروں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْفَاضِلِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں فضیلت والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الطَّالِبِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں طالبوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمَطْلُوْبِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں مطلوبوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُطَھَّرِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں پاکیزہ ہستیوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الصَّوَّامِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں روزہ داروں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقَوَّامِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں قیام کرنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْاَوَّابِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں رجوعِ الٰہی کرنیوالوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْوَاصِلِیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں رب سے رشتہ جوڑنے والوں کے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُحِبِّیْنَ

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سردار ہیں محبّت کرنے والوں کے

